أَسْجُدُ فِيْ طِيْنٍ وَّمَآءٍ وَكَانَ سَقْفُ الْمَسْجِدِ جَرِيْدَ النَّخْلِ وَمَا نَرٰى فِي السَّمَآءِ شَيْئًا فَجَآءَتْ قَزَعَةٌ فَأُمْطِرْنَا فَصَلّٰى بِنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى رَأَيْتُ أَثَرَ الطِّيْنِ وَالْمَآءِ عَلٰى جَبْهَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَرْنَبَتِهٖ تَصْدِيْقَ رُؤْيَاهُ.

ہوئی تھی سو میں بھول گیا اور بے شک وہ پچھلے عشرے میں ہے طاق راتوں میں اور میں نے دیکھا ہے کہ میں پانی اور مٹی میں سجدہ کرتا ہوں یعنی شب قدر وہ رات ہے جس میں پانی برسے گا اور میں کیچڑ میں سجدہ کروں گا۔ ابو سعید رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اس وقت آسمان پر ہم کو کہیں بادل کا ٹکڑا بھی نظر نہیں آتا تھا پھر بادل آئے (یہاں تک پانی برسا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مسجد کی چھت ٹپکی) اور مسجد کی چھت کھجور کی چھڑیوں سے تھی سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو اس کیچڑ میں نماز پڑھائی یہاں تک کہ میں نے پانی اور مٹی کا نشان آپ کے ماتھے اور ناک پر دیکھا (اور یہ مینہ اللہ نے اس واسطے برسایا کہ اپنے نبی کی خواب کو سچا کرے)۔

**فائدہ:** نخل ایک جگہ کا نام ہے مدینہ میں پس اس حدیث سے ثابت ہوا کہ ناک اور ماتھے دونوں پر سجدہ کرنا واجب ہے اس لیے کہ اس حدیث میں صریح آچکا ہے کہ آپ نے دونوں پر سجدہ کیا پس فقط ناک پر سجدہ کافی ہونا اس حدیث سے ثابت نہیں ہوتا ہے بلکہ یہ حدیث اس کو بالکل باطل کرتی ہے کہ باوجود ایسے عذر کے آپ نے اس کو ترک نہ کیا۔ واللہ اعلم بالسواب والیہ المرجع والمآب.

الحمد للہ کہ ترجمہ پارۂ سوم صحیح بخاری کا تمام ہوا اب چوتھے پارے کا ترجمہ شروع ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ اور اگر اللہ کی توفیق شامل حال رہی تو تمام بخاری شریف کا اسی طرز سے ترجمہ کیا جائے گا انشاء اللہ تعالیٰ اور اس کے فائدوں میں تمام فتح الباری لکھی گئی ہے فقط اسناد اور اختلاف الفاظ حدیث کے متعلق جو کلام ہے ان کو چھوڑ دیا گیا ہے کہ اس سے عوام کو کچھ فائدہ نہیں اور یہ ترجمہ عوام کے واسطے کیا گیا ہے فقط و آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین ۔ تمام شد

❀......❀......❀

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# فہرست مضامین

## یہ کتاب ہے وقتوں نماز کے بیان میں

## یہ کتاب ہے اذان کے بیان میں

❀ ...... ❀ ...... ❀